THE HYDERABAD LEGISLATIVE ASSEMBLY

*Thursday, 17th September*, 1953.

The House met at Two of the clock.

[*Mr. Speaker in the Chair*]

## Questions and Answers

(SEE PART I)

## 3 p.m. Announcement by the Speaker re : Elections to the Board of Secondary Education.

*Mr. Speaker :* The next item on the Agenda relates to the election of six Members to the Board of Secondary Education. Out of 9 nominations, Shri Virendra Patel and Shrimati Laxmi Bai have since withdrawn their names. Now there are 7 candidates and the election will take place at 5 O'clock.

شری سید حسن (حیدرآباد سٹی) - مسٹر اسپیکر سر - میں ایک انفرمیشن لینا چاھتا ھوں - منسٹرس جو جوابات دیتے ھیں ان سے متعلقه سپلیمنٹری کوئسچنس کے لئے جوابات ایک دن پہلے ٹیبل پر رکھدئے جائیں تو مناسب ھوگا - اس بارے میں کیا طئے ھوا ھے؟

مسٹر اسپیکر - منسٹرس کے جوابات ۱۰ - منٹ پہلے ٹیبل پر رکھے جاسکتے ھیں -

شری سید حسن - اسمبلی ھاؤس میں یه جوابات ایک دن پہلے آنے چاھئیں -

مسٹر اسپیکر - یه طریقه نہیں ھے -

شری مادھو راؤ نولیکر (ھنگولی - محفوظ) - اسپیکر سر - سکنڈری ایجوکیشن بورڈ میں نے اپنا کے لئے نامینیشن پیپر داخل کیا تھا - میں اسکو وِتھ ڈرا کرنا چاھتا ھوں - کیا اسکی اجازت دی جاسکتی ھے ؟

مسٹر اسپیکر - وِتھ ڈرال ( Withdrawal ) کے لئے ٹائیم دیا گیا تھا لیکن معینه وقت میں آپ نے وِتھ ڈرا نہیں کیا -

شری جی - ھنمنت راؤ (ملک) - اگر ھاؤس اسکی اجازت دیتا ھے تو اس سے ھاؤس کا بہت وقت بچ جائیگا -

مسٹر اسپیکر - اب اس میں ھاؤس کا دخل نہیں رہا -

*Shri V. D. Deshpande* (Ippaguda) : If the House can give him permission to withdraw, much time can be saved.

مسٹر اسپیکر - وتھ ڈرال ( Withdrawal ) کی اجازت دیجاتی ہے -
اب چونکہ صرف چھ نام باقی رھجاتے ھیں اسلئے الکشن کی ضرورت نہیں ہے -

Now we shall go to item No. 3 in the agenda.

*Shri V. D. Deshpande :* You have to announce the names of the six members elected to the Secondary Board of Education and declare them as elected.

*Mr. Speaker :* I have already said that the remaining six will be deemed to have been elected. If the hon. Member wants I will read the names again.

Shri M. B. Gautam.

Shri Mohd. Ali.

Shri Newasekar.

Shri M. S. Rajalingam.

Shri K. R. Veeraswamy.

Shri A. Guruva Reddy.

We shall now go to the next item.

## L. A. Bill No. XXIII of 1953, The Hyderabad Opium and Intoxicating Drugs (Amendment) Bill, 1953.

*Minister for Excise, Forests, Customs and Revenue Shri K. V. Ranga Reddy :* I beg to introduce : L. A. Bill No. XXIII of 1953, the Hyderabad Opium and Intoxicating Drugs (Amendment) Bill, 1953.

*Mr. Speaker :* The Bill is introduced.

*The Minister for Finance and Statistics* (*Dr. G. S. Melkote*) : I beg to move :

"That L. A. Bill No. XX of 1953, a bill further to amend the Hyderabad Horse Racing and Betting Tax Regulation, be read a first time.

*Mr. Speaker :* Motion moved.

**Dr. G. S. Melkote :* This bill has been brought by me for certain obvious reasons. The Racing Club in Hyderabad is one of the oldest in the country and we used to get in the past considerable revenue from this Entertainment Tax or Gate Tax, the Totalizer Tax, i.e., the club itself collects certain amount of money and then there is a certain kind of betting. Over the total amount collected we impose 12½% tax. The third tax is what is called the tax on bookies. Here also it used to be 12½%. But for the past 3 or 4 years progressively, the number of entries as well as the number of events have considerably reduced in Hyderabad, due to which the Racing Club instead of making a profit has been undergoing a loss to the tune of 20 to 30 thousand rupees every season. They had a reserve of nearly a lakh of rupees and continuous losses over the last three or four years have compelled the Club to approach Government and seek redress. They say that if this redress is not given, they have no further resources of revenue to run the race with the result they would have to close down racing. I myself attended some of the events last year and tried to understand the whole question. I went into their accounts and found that their figures were absolutely correct. I then felt that some kind of relief must be given and I got my department to examine the whole question and to find out how things stand in other places in India. It was found that the totalizer tax is roughly 12½% in other parts of India except in Mysore where it is 15%. Bookie Tax is a tax on the total amount of investment made by everyone in every event, but we found that in Hyderabad the Bookies make an enormous sum of money. It is a non-official kind of betting. We collect the tax only on their profits and not the total money transacted by them. Even here we were making only 12½%. That means the State was losing and the club was losing, whereas the bookies made good profits. We tried to revise the whole situation, in which case Government would profit

by a little more than what it is getting at present. We used to get roughly 4 lakhs of rupees in the past years, but due to reduction in entries, we got 2 lakhs 80 thousand in 1951-52 and this year, i.e., 52-53 it is 1 lakh and 30 thousand. That means the present income is somewhere 40% of what it used to be before 1950. If we do not give relief to the Club to the extent of 20 to 30 thousand rupees, the Racing Club would have to be closed down and this tax will dry up. That is why we considered the two situations : One thing is to make a reduction in the totalizer tax, i.e., where the Club is making money, from $12\frac{1}{2}$ to $6\frac{1}{2}$%, which is the rate prevailing in many places. By this relief, the Club may just make a little profit or balance its budget. But in the other situation, we want to collect $12\frac{1}{2}$% tax from the total investment of the bookies and this will get us an additional profit of 40 to 70 thousand rupees. We will lose 25 thousand this side and make 70 thousand from the other side. The Club will get the benefit of running the races in all the seasons and Government also would get some more money, and we will be taxing only those people who have plenty of money to bet. This is, therefore, a luxury tax. These are the rates in other parts of India and we are only aligning ourselves with other States.

* شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے۔ جناب صدر - میں نہیں سمجھتا کہ میں اس بل پر اپنی رائے دینے کے قابل ہوں - ممکن ہے ایسے کوئی ایم - ایل ایز ہوں جو رائے دے سکیں - ریسنگ کو الوو ( Allow ) کرنا چاہئے یا نہیں اس سلسلہ میں بمبئی میں بحث ہوچکی ہے - ہمارے تمام کانگریسی دوست پہلے اس خیال کی تائید میں تھے کہ ریسنگ کو ہندوستان میں بند کردیا جانا چاہئے - جس طرح کہ شراب کے خلاف ہم باتیں کرتے ہیں اوسی طرح ریسنگ کے خلاف بھی بہت کچھ کہا کرتے تھے - ان باتوں کو دھیان میں رکھتے ہوئے جب میں اس بل کی طرف دیکھتا ہوں تو حیرت ہوتی ہے کہ آج رلیف ( Relief ) دینے کے بارے میں بھی سوچا جا رہا ہے - میری سمجھ میں نہیں آتا کہ وہ رلیف کیوں دیجانی چاہئے - بیٹنگ ( Betting ) بھی ایک طرح کی گیمبلنگ ( Gambling ) ہے اور ریسنگ بھی ایک طرح کی گیمبلنگ ہے کم از کم ریسنگ کو جب کانگریسی حکومت بند نہیں کرسکتی تو کیا اسکے معنی یہ ہوتے ہیں کہ اسکو رلیف بھی دیجائے ؟ ہمیں کوئی رلیف ریسنگ کو نہیں دینا چاہئے - اگر اسکو بند نہیں کرسکتے ہیں تو کم از کم رلیف تو نہیں دینا چاہئے

ایک طرف تو پروھیبیشن ( Prohibition ) کی باتیں کی جاتی ھیں اور دوسری طرف ریسنگ میں رلیف دینے کا رجحان رکھا جاتا ھے اور اس کے لئے بل لایا جاتا ھے ۔ یہ کونسا اصول کانگریسی حکومت اختیار کر رھی ھے میری سمجھ میں نہیں آتا ۔ گاندھی جی نے کہا تھا کہ ھم ریسنگ کے خلاف ھیں ۔ میں کہونگا کہ بیٹنگ کا طریقہ درست نہیں ھے ۔ یہ انگریزوں کی حکومت میں یہاں رائج ھوا ۔ اگر ھم سمجھتے ھیں کہ بیٹنگ کا طریقہ درست نہیں ھے تو اسکو بند کرنا چاھئے ۔ حیرت ھے کہ جو خود بخود مر رھا ھے اسکو زندہ کرنے کی کوشش کی جا رھی ھے ۔ جب وہ خود مر رھا ھے تو مرنے دیجئے ۔ ریسنگ کا طریقہ آج کے زمانے میں کارآمد ثابت نہیں ھو رھا ھے نہ آئندہ کارآمد ھونے کا امکان ھے ۔ اس وجہ سے میں کہونگا کہ ریسنگ کو برخاست کرنا چاھئے ۔ رلیف دینا درست نہیں ھے ۔ جو لاسس ( Losses ) تیس ھزار کے بتائے گئے ھیں وہ کیوں ھوئے ۔ اتنے زیادہ خرچے کے ساتھ وہ کیوں چلائے جارھے ھیں ؟ جب وھاں اکانمی ( Economy ) نہیں ھو رھی ھے تو وہ خود اپنے لاسس کا خیال رکھیں اور اخراجات میں کمی کریں ۔ وہ ساڑھے بارہ فیصد سے اخراجات چلاسکتے ھیں ۔ البتہ دوسری بات جو یہاں کہی گئی ھے وہ یہ ھے کہ جو لوگ اس میں پیسہ لگاتے ھیں ان پر بھی کچھ ٹیکس عائد ھونا چاھئے ۔ وھی اصول جو پروھیبیشن میں ملحوظ رکھا گیا ھے کہ زیادہ سے زیادہ پینے والوں کی تعداد کو کم کرنا چاھئے ۔ اسی طرح یہاں بھی یہ طریقہ اختیار کرنا چاھئے ۔ بہت سے باھر کے لوگ ھمارے پاس ھیں ۔ نیوی ( Navy ) میں ھیں ۔ کامن ولتھ آف نیشن ( Common Wealth of Nations ) کے لوگ ھیں اس وجہ سے یہ طریقہ اختیار کیا جا رھا ھے ۔ میں کہونگا کہ جو چیز خودبخود بند ھو رھی ھے اسکو سہارا دینے کی کیا ضرورت ھے ؟ اسلئے ساڑھے بارہ فیصد کی بجائے سواچھ فیصد کا جو پراویژن رکھا گیا ھے میں اسکے بھی خلاف ھوں ۔ جب ھم جمہوری سسٹم پیدا کرنا چاھتے ھیں تو پھر چاھے سینڈھی پینے والوں کے تعلق سے ھو یا کلب کے تعلق سے یا ریس کورس کے تعلق سے ھو ان تمام چیزوں کو ختم کرنا چاھے ۔ بٹنگ اور گیمبلنگ کو درست نہیں کہا جا سکتا ۔ یہ چیزیں جمہوری حکومت کے شایان شان نہیں ھیں ۔ جب آپ ان چیزوں کو بنیادی طور پر بند نہیں کرسکتے ھیں تو کم از کم رلیف نہ دینا چاھئے ۔ اسلئے میں پہلے سکشن کی تائید کرتا ھوں اور دوسرے سکشن کی مخالفت کرتا ھوں ۔

شری کے ۔ وینکٹ رام راؤ (چنا کونٹور) ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ یہاں کلب کے نقصان کے نام پر جو رلیف دینے کی کوشش کی جا رھی ھے میں نہیں سمجھتا کہ یہ کلب پچاس فیصدی رعایت کا مستحق قرار پاسکتا ھے ۔ ھمارے سامنے کوئی ایسا مواد نہیں ھے کہ واقعی یہ کلب نقصان سے چل رھا ھے یا کیا ؟ اسکے ساتھ ساتھ یہ بھی کہنا ھے کہ ٹوٹالائیزر ٹیکس ساڑھے بارہ فیصد کی بجائے سوا چھ فیصد کیا جا رھا ھے ۔

ٹوٹالائیزیٹر ٹیکس کا اگر کوئی ادارہ مستحق ہوسکتا ہے تو وہ حیدرآباد مونسپل کارپوریشن ہے۔ ان کا نقصان کرتے ہوئے حکومت نے اس آمدنی کو اپنے ہاتھ میں لے لیا ہے۔

لوکل گورنمنٹ اور لوکل باڈیز کے اداروں کو انکریج کرنے کی جو پالیسی ہے یہ چیز اوس پالیسی کے مغائر ہے ۔ دفعہ (۱۱) کے تحت ٹوٹالائزیٹر ٹیکس صراحتاً انٹرٹین منٹ ٹیکس کی تعریف میں داخل ہوتا ہے - جسکو وصول کرنے کا مستحق میونسپل کارپوریشن ہوتا ہے ۔ لیکن دفعہ (۱۱) کے تحت ایسے تمام اداروں کو یہ ٹیکس وصول کرنے سے روک دیا گیا ہے ۔ اس حق کو حکومت نے اپنے پاس محفوظ رکھا ۔ ایک اور چیز یہ ہے کہ دفعہ (۱۳) کے تحت ٹیکس میں کمی کرتے ہوئے مزید ایک دفعہ کا اضافہ کیا گیا ہے وہ (۱۹) اے ہے ۔ حکومت اس اختیار کو بھی اپنے ہاتھ میں لے رہی ہے ۔ اسکے بعد اس قانون کے تحت جتنے بھی ٹیکس ہیں مثلاً ٹوٹالائزیٹر ٹیکس ۔ انٹرٹین منٹ ٹیکس اور بٹنگ ٹیکس وغیرہ ان کو کم کرنے کے اختیارات بھی حکومت اس دفعہ کے تحت اپنے ہی ہاتھ میں لے رہی ہے ۔ بتایا یہ جا رہا ہے کہ کلب کا نقصان ہو رہا ہے کلب کو ریلیف دینے کے لئے ایسا کیا جا رہا ہے ۔ میں یہ نہیں کہتا کہ حکومت ایسے اختیارات کو اپنے ہاتھ میں لینے سے نقصان ہوگا ۔ یہ ایک ٹیکنیکل معاملہ ہے ریس کورس پر جانے والے اس کے پراس اینڈ کانس جانتے ہیں ۔ حکومت کے اس اختیارات کو اپنے ہاتھ میں لینے کے یہ معنی ہونگے کہ وہ سکرٹریز یا عہدہ داران متعلقہ جن کا تعلق ریس کورس اڈ منسٹریشن سے ہے اون پر ہی اس کا انحصار ہوگا ۔ ان کے مشورہ پر ہی ہم کو چلنا پڑیگا ۔ اور کوئی صورت ہمارے سامنے نہیں رہیگی ۔ اس طرح میں سمجھتا ہوں کہ ہمارے پلے بیک کے طور پر عہدہ دار رہینگے اور عہدہ داران متعلقہ کے پلے بیک کے طور پر کلب رہیگا ۔ ٹیکس کو کم کرنے کے سلسلہ میں حکومت اختیارات لینے کے لئے اگر امنڈ منٹ لائے اور اوسکے وجوہات ہاؤز کے سامنے رکھے جائیں تو پھر میں سمجھتا ہوں کہ ہاؤز کو منظوری دینے میں تامل نہ ہوگا ۔ اگر اکزیکیٹیو کو اختیارات سونپے جائیں تو اس میں نقصان ہونے کا اندیشہ ہے ۔ اس کے علاوہ ایک اور چیز وضاحت طلب ہے ۔ دفعہ (۱٦) میں لیسنسڈ بک میکر اور بیکر کے الفاظ کا ہیر پھیر کیا گیا ہے۔ پورا ایکٹ پڑھنے کے بعد اس ہیر پھیر کا کیا مطلب ہے واضح نہیں ہوتا ۔ میں امید کرتا ہوں کہ منسٹر متعلقہ اسکو واضح کرینگے ۔ اور جو بل منسٹر صاحب لائے ہیں اس پر غور کرنے کے لئے اور اوسکو منظور کرنے کے لئے جو وجوہات ہیں اون پر روشنی ڈالیں تو مناسب ہوگا۔

شری وی۔ڈی۔دیشپانڈے ۔ اس سے پہلے کہ فینانس منسٹر اپنی تقریر شروع کریں میں یہ دریافت کرنا چاہتا ہوں کہ یہ الفاظ کا جو ہیر پھیر کیا گیا ہے تو کیا

یہ منی بل ( Money Bill ) ہے - اگر منی بل ہے توکیا اس کے لئے راج پرمکھ کی منظوری حاصل کی گئی ہے ؟

*Dr. G. S. Melkote :* It is not a money Bill ; I have not increased the tax in any manner. It is a reduction.

شری وی۔ڈی ۔ دیشپانڈے - جو آرڈر چینج کئے ہیں اور لیسنسڈ بک میکر اور بیکر کے ٹیکس کا جو اختیار ہے اوسکے متعلق آپ نے فرمایا کہ ۳۲ تا ۴۰ پرسنٹ سے زیادہ نہیں آئےگا۔

*Dr. G. S. Melkote :* No, I will show the hon. Member how it is.

*Shri K. Venkat Rama Rao :* Even alterations also require permission of the Rajpramukh.

**Dr. G. S. Melkote :* I may make it clear that the consent of the Rajpramukh has been obtained.

The leader of the Opposition has tried to make out a case more in favour of prohibition being introduced in the State than the passage of the present Bill brought in by me. There seems to be a certain amount of confusion in his mind; and he has tried to confuse the House also in certain other respects. To compare horse racing with prohibition is entirely wrong.

[*Mr. Deputy Speaker in the Chair*]

If anybody has gone to the races, he would say that rarely he sees the common man within the gate where actual betting takes place. The common man may be anywhere in the surroundings, watching and enjoying the running of horses, etc. But those people who actually get into the gate are people who have a certain amount of money with which they could enjoy the event. These people would like not only to get into the gate and see from a comfortable place but also they would like to invest small amounts on any particular event and make profits. But this class of people are not very rich and the amount of betting is also small, but a good number of them take part in betting.

Now, there are three events. The first is the Entertainment Tax. People who could afford to enter into the gate, pay, what is called, the Entertainment Tax, as in any picture-house. This Entertainment Tax, in some other States, may go to the Municipalities and not to the Government as here. But that is a separate matter altogether. The next is the totalizer's tax. This, as I said, is where middle class people bet on any particular event, say from Re. 0-2-0 up to a Rupee and draw small profits like Rs. 10 or 15. The next is Bookies' Tax. Bookies are private individuals who obtain licences and bet. The backer, i.e., the private individual who backs the horse, pays a certain amount of money, which is never varied. When a profit is made, only a percentage of profit goes to the winners and the remaining huge profits are distributed among the bookies. Government used to get a part of the investment by the rich bookies and the bookies themselves used to distribute all the money among themselves. This is not available in any other State.

In every other State there is this Entertainment Tax and the Totalizers' Tax. In Delhi, similar to Hyderabad, the number of events are less. Subsequent the attainment of freedom, the number of events as also the number of people witnessing the events have gone down. Compared to last years, 60 per cent of our revenue has already dried up.

When I say 'backer' he is not taxed in any way by the additional 12½%. We now want to change the basis of betting tax to conform to the practice in the other States. We are trying to align ourselves with the other states so that the rich man who makes a good dividend is taxed completely. That is why the change in the nomenclature. The rich public must be taxed to the full.

A question is raised why should not the club be closed, and why should not prohibition be introduced. The leader of the Opposition has been pleading, as I understand from his arguments, that prohibition should be introduced. But this very same political party in other States has been arguing that prohibition should be removed. How then this argument fits in at this particular juncture, I am not able to understand.

***Shri V. D. Deshpande:*** **I want to know what the party to which the hon. the Finance Minister belongs feels in the matter.**

*Dr. G. S. Melkote* : I may tell the hon. Member that the Congress party is definitely of the opinion that prohibition should be introduced. What is the reason behind it ? The reason is very evident. It is this : no tax should be levied on a person who cannot afford to pay it. The tax must be borne by persons who could afford to pay. The question should be examined against this background. For various economic reasons, we could not bring in prohibition in our State as yet. Compared to what we got 100 years back and what we are getting today, our State derives about 12 crores (as against 3 to 5 lakhs previously) which means nearly 40 per cent of our revenue. From whom do we get? Firstly, from very poor men. Secondly, we auction these shops and the highest bidder gets it and he, in order to make up his amount, mixes water or other material, making his customer belive that it is really the pure intoxicant.

A poor man may be getting 8 or 10 annas with which he has to maintain his whole family. What happens if he puts the money into his pocket and goes to a liquor shop with the idea that he would take only 3 dubs worth of alcohol. After he takes the drink for the first time, he feels he should have a second one for another 3 dubs; and after the second drink whatever balance of mind he had would go and the whole amount that he has with him will be spent away there, in the liquor shop, and his family will thus be ruined. When I impose a luxury tax on any article, there is no doubt that there is also a chance of a poor man purchasing that article, but in doing so he is conscious that he has to spend money to entertain himself. But it is not so in the case of alcohol, where he entertains himself in an unconscious state; and the Government as well as the auctioneer squeeze money from the poor man. Don't we consider this a sin? To equate prohibition with racing is rather fallacious. Anyway, I am not going into details.

Whether racing has to be altogether closed down is a different matter and Government have not yet come to a decision on this issue. I may however mention here that I have gone into the whole accounts of the racing club and it is not correct to say that if the club curtails its expenditure the races can be run. The Club has done everything possible in this direction, and for the last one year it has curtailed its expendi-

ture and even then it is not able to pull on. The only other alternative for the club will be to close down. We are giving this relief so that the club may just carry on and not that it might make profit. If any hon. Members want to examine the accounts of the club and find out the truth, I shall take them to the Club and they may certainly make their suggestions, which I shall consider. It is not only the rich who are betting, but the bookies also are making money. The argument that any slight changes in the tax will hit the poor is baseless. This tax will come only on the totalizer. I am not going to reduce the tax on the rich man, neither am I taxing the public. Of course all of us are agreed that the entertainment tax should be there wherever there are luxuries.

I would like to have the power of varying the tax which is to be imposed on the club, so that I can watch its working year by year and rectify the defects if any, without approching the House whenever I wish to reduce or increase the tax.

I hope I have sufficiently dealt with the arguments put by the hon. Member before the House and would now request the House to pass the first reading of the Bill. Thank you.

*Shri V. D. Deshpande:* What about racing? Is the hon. Minister for it or wants to abolish it?

*Dr. G. S. Melkote:* Leave alone my personal opinion. Government have not considered this issue and I am, therefore, not in a position to say anything.

*Mr. Deputy Speaker:* The question is:

"That L.A. Bill No. XX of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad Horse Racing and Betting Tax Regulation, 1358 Fasli, be read a first time."

The motion was adopted.

*Dr. G. S. Melkote:* I beg to move:

"That L.A. Bill No. XX of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad Horse Racing and Betting Tax Regulation, 1358 Fasli, be read a second time."

***Shri V.D. Deshpande :** Mr. Speaker, Sir, Before we proceed with the second reading of the Bill, at the outset I would like to say that we require time for submitting the amendments. Secondly, I wish to say a few words.

میں نے ریسنگ کے سلسلہ میں جب اپنے خیالات کا اظہار کیا تو پراھیبیشن کا بھی ذکر کیا ہے - میں پراھیبیشن کو اس بیسس پر نہیں رکھتا - پراھیبیشن ھونا چاھئے یا نہیں اس وقت میں اس بحث میں جانا نہیں چاھتا - لیکن میں سمجھتا ھوں کہ پراھیبیشن میں اسپکیولیشن ( Speculation ) کا موقع نہیں رھتا - گیامبلنگ ( Gambling ) کے لئے ھم یہ سمجھتے ھیں کہ حکومت اسکی روک تھام کرتی ہے لیکن آج کل ھارس ریسنگ ایک سیولائزڈ گیمبلنگ ( Civilized gambling ) ہے اور اس پر پیسہ لگاکر ایک دھندہ بنایا جا رھا ہے - اسلئے میں کھونگا کہ اسپیکیولیشن کو روکا جائے - میرا یہ دعوی ہے کہ کانگریس ھی کی جانب سے پونا ریس کورس کو بند کرنے کے لئے ایجیٹیشن ( Agitation ) کیا گیا تھا - اسکو ایر ٹو ایر ( Year to year ) لیز ( Lease ) دیا گیا - وھاں یہ ھوا کہ اس سال کے لئے رھنے دیا جائے - آئندہ سال بند کیا جائیگا پھر دوسرے سال تیسرے سال کے لئے لیز دیا گیا - اسبارے میں بمبئی میں اجیٹیشن ھوا تھا - اور اس زمانے میں ھمارے جو خیالات اور جو لیٹریچر تھا وہ اسکے خلاف تھا - اسلئے اب اگر وہ خودبخود بند ھو رھی ہے تو اس بری چیز کو بند ھونے دیا جائے -

شری سری پت راؤ نو اسیکر ( اورنگ آباد ) - پوائنٹ آف آرڈر - فرسٹ ریڈنگ ختم ھونے کے بعد جب دوسری ریڈنگ کے لئے موشن ہے تو رولس کے لحاظ سے ایسا قاعدہ نہیں ہے کہ اسپیچ دی جائے - یہاں لیڈر آف دی اپوزیشن جو اسپیچ دے رہے ھیں وہ کسی طرح صحیح نہیں ہے -

شری وی - ڈی - دشپانڈے - مسٹر اسپیکر سر - اس سلسلہ میں مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ سکنڈ ریڈنگ کے لئے موشن آتا ہے - اور ھماری رائے میں نو ( No ) یا یس ( Yes ) ھو تو موشن پر بولنے کا پورا ادھیکار ہے - اسلئے میں نے ابھی جو خیالات ظاھر کئے ھیں وہ رولس کو دھیان میں رکھکر ھی کئے ھیں -

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - عموماً اسپیچ نہیں دیجاتی لیکن اگر ممبر چاھے تو سکنڈ ریڈنگ کے وقت بھی اسپیچ دے سکتے ھیں -

***Dr. G. S. Melkote :** Mr. Speaker, Sir, I think I should take a hint from the short speech of the Leader of the Opposi-

tion that he favours the Government considering the enforcement of prohibition as well as abolition of racing. I have already stated that Government have not considered this matter. This is simply a measure and the intention is only to give certain relief to the club which is conducting the races. I would therefore request the House to pass this amending Bill and if it is the intention of the House that Government should consider the moral aspect involved in races etc., I shall place the matter before Government and apprise the House of the result later.

I have nothing further to say.

*Mr. Deputy Speaker:* The question is :

"That L.A. Bill No. XX of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad Horse Racing and Betting Tax Regulation, 1358 Fasli, be read a second time."

The Motion was adopted.

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - کل بارہ بجے تک اس بل پر امنڈمنٹس دئے جاسکتے ہیں ۔

**L. A. Bill No. XXII of 1953, the Hyderabad General Sales Tax (second Amendment) Bill, 1953.**

*Dr. G. S. Melkote:* Mr. Speaker, Sir, I beg to move :

"That L.A. Bill No. XXII of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad General Sales Tax Act, 1950, be read a first time."

*Mr. Deputy Speaker:* Motion moved :

**Dr. G. S. Melkote :* Mr. Speaker, Sir, The Hyderabad General Sales Tax (Second Amendment) Bill, 1953, which is before the House is a very simple measure. In the General Sales Tax (Amendment) Bill, 1953, which was passed during

the last session only the words 'Refrigerators and Air-conditioning plants' were mentioned and they were not exactly defined ; Spare parts and accessories of these things were not mentioned there. Taking advantage of this, the business people dealing in these articles have been saying that since spare parts and accessories of refrigerators and air-conditioning plants have not been mentioned therein, no luxury tax should be imposed on them. All these things are luxury articles and it is beyond my comprehension as to why they should not be taxed. So I have brought this measure, through which we intend to include parts and accessories of refrigerators and air-conditioning plants as liable to taxation. I hope that since these articles are used only by the rich, who can afford to pay the tax, the first reading of the Bill will be passed by the House without any discussion.

شری وی۔ ڈی۔ دیشپانڈے۔ ایکٹ میں ایک کمی رهگئی تھی اسکو پورا کرنے میں کوئی اعتراض نه هونا چاهئے۔ میرا یہی خیال هے۔

*Mr. Deputy Speaker :* The question is :

"That L. A. Bill No. XXII of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad General Sales Tax Act, 1950, be read a first time."

The motion was adopted.

*Dr. G. S. Melkote :* Mr. Speaker, Sir, I beg to move :

"That L. A. Bill No. XXII of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad General Sales Tax Act, 1950, be read a second time."

*Mr. Deputy Speaker :* The question is :

"That L. A. Bill No. XXII of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad General Sales Tax Act, 1950, be read a se cond time."

The motion was adopted.

*Mr. Deputy Speaker :* I think there are no amendments to this Bill. Now, I shall put it to vote clause by clause.

The question is :

"That Clause 2 stand part of the Bill".

The motion was adopted.

Clause 2 was added to the Bill.

*Mr. Deputy Speaker :* The question is :

"The Short title' Commencement and preamble stand part of the Bill.

The motion was adopted.

The Short title, Commencement and Preamble were added to the Bill.

*Dr. G. S. Melkote :* Mr. Speaker, Sir, I beg to move :

"That L. A. Bill No. XXII of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad General Sales Tax Act, 1950, be read a third time and passed."

شری وی۔ ڈی۔ دشپانڈے - یہ بل تھرڈ ٹائم ھاؤس کے سامنے آیا ہے - اس موقع پر میں یہ خیال ھاؤس اورآنریبل فینانس منسٹر کے سامنے ظاھر کرنا چاھتا ھوں کہ بمبئی میں سیلس ٹیکس اسنڈ کیا جا رھا ہے اور جیسا کہ ھمارے ھاؤس میں کئی مرتبہ کہا گیا سنگل پوائنٹ ٹیکس زیادہ فائدہ مند ہے بمبئی میں بھی یہ خیال کیا جا رھا ہے۔ اگر چیکہ وھاں اب بھی کنٹراورسی ( Controversy ) باقی ہے - میں امید کرتا ھوں کہ آنریبل فینانس منسٹر جس طرح ریفریجریٹر کے تعلق سے سوچے ھیں اسی طرح عوام کے تعلق سے سوچتے ھوئے ٹیکس کو سنگل پوائنٹ ( Single Point ) بنایا جائےگا اس سلسلہ میں پی - ڈی - ایف پارٹی کی جانب سے راج پرمکھ کے پاس سجھاؤ بھیجا گیا ہے - لیکن جیسے کہ ھر وقت اجازت نہیں دیجاتی شائد اس وقت بھی اجازت نہ دیجائے - چونکہ اکسچکر کو بھی نقصان ھو رھا ہے اسلئے آنریبل فینانس منسٹر اسبارے میں غور فرمائیں تو مناسب ہے -

*Dr. G. S. Melkote :* Mr. Speaker, Sir, I have just returned after two months from the continental tour and am catching up with the events that have occurred in the country during my absence. I shall consider the proposal and do what is necessary.

*Mr. Deputy Speaker :* The question is :

"That L. A. Bill No. XXII of 1953, a Bill further to amend the Hyderabad General Sales Tax Act, 1950, be read a third time and passed."

The motion was adopted.

## L. A. Bill No. XIX of 1953, the Hyderabad Abkari ( Amendment ) Bill, 1953.

*Mr. Deputy Speaker :* Let us now proceed to the next item on the Agenda, i.e., first reading of L. A. Bill No. XIX of 1953, the Hyderabad Abkari (Amendment) Bill, 1953.

**श्री. गोपिडी गंगारेड्डी** (निर्मल आम) :–अध्यक्ष महाशय, यह जो आबकारी अमेंडमेंट बिल है अुसका तर्जुमा हमको नहीं दिया गया है। और आज जिसको फस्र्ट रीडिंग के लिये लिया जा रहा है। कोअी भी बिल असेंब्ली के सामने जिसलिये लाया जाता है कि मेंबर्स अपनी अपनी राय अुसपर जाहिर कर सकें। क्योंकि जनता ने अपने फायदे के लिये जिनको चुनकर दिया है। और जो मेंबर्स यहां चुनकर आये हैं अुनमें से ७५ फीसद मेंबर्स अैसे हैं जो कि अंग्रेजी भाषा नहीं जानते हैं। जो बिल अभी तकसीम हुआ है वह अंग्रेजी में तकसीम हुआ है। जिसलिये जिनको अंग्रेजी नहीं आती है वह ठीक तौर पर अपने ख्यालात यहां नहीं रख सकते हैं। सबकी ठीक राय यदि मालूम करनी है तो जैसा यह अंग्रेजी में तकसीम किया गया है वैसा ही अुसका तर्जुमा भी हमें मिलना चाहिये। और वह तर्जुमा मिलने के बाद ही जिस बिल की फस्र्ट रीडिंग ली जाय अैसी मेरी आपसे दरख्वास्त है।

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - بزنس کمیٹی میں کیا طے ہوا ہے؟ کیا آپ ( شری وی - ڈی - دیشپانڈے ) روشنی ڈال سکتے ہیں ؟

شری وی - ڈی - دیشپانڈے - بزنس کمیٹی میں یہ مسئلہ آیا تھا - وہاں شدت کے ساتھ یہ محسوس کیا گیا کہ بلز الگ الگ زبانوں میں ترجمہ ہوکر ہاؤس میں آنے چاہئیں - اسکے ساتھ یہ بھی محسوس کیا گیا کہ موجودہ بلز کے ترجموں کا فوری حاصل کیا جانا ناممکن ہے اسلئے فسٹ ریڈنگ کی حد تک تو کام جاری رکھا جائے - سیکنڈ ریڈنگ کے موقع پر اسکا ترجمہ ممبرس کو ملنا چاہئے -

شری جی - سری راملو ( منتھنی ) - اسپیکر سر - آنریبل ممبر نرمل نے کئی مرتبہ ترجموں کے بارے میں شکایت کی ہے - اور اتنی جگہ شکایت کی ہے کہ بیان سے باہر ہے - آنریبل چیف منسٹر نے بھی وعدہ کیا تھا کہ کل یا پرسوں انتظام کردیا جائیگا - لیکن کچھ بھی نہیں ہوا - جب پروسیجر کے ترجمے ہی ممبرس کو نہ ملیں تو یہ کیسے ممکن ہے کہ پروسیجر لیول پر رہ سکے ؟ ہم کسطرح کام کرسکتے ہیں ؟ میں مکرر پرارتھنا

کرونگا کہ ترجموں کا جلد سے جلد انتظام کیا جائے تو مناسب ہے تاکہ اسمبلی کا پروسیجر اچھی طرح چل سکے -

**वाणिज्य अुद्योग तथा श्रम मंत्री** ( श्री. वि. के. कोरटकर ) :—अध्यक्ष महाशय, बिजिनेस कमिटी में यह तय किया गया है कि फर्स्ट रीडिंग के लिये यह बिल लिया जाय। अिसका तर्जुमा अभी हो रहा है, और सेकंड रीडिंग के वक्त वह छपकर आजायेगा। तबतक फर्स्ट रीडिंग किया जाय।

**श्री. गोपिडी गंगारेड्डी** :—अध्यक्ष महाशय, मेरा कहना तो यही है कि फस्ट रीडिंग के वक्त ही हमको यह तर्जुमा दिया जाय तो ज्यादा अच्छा होगा। और यदि अिस वक्त यह न दिया जाय तो मेरी दरख्वास्त यह है कि सेकंड रीडिंग के वक्त भी हमको डिबेट करने का मौका दिया जाय। किसी भी बिल पर अपनी राय जाहिर करने का मौका तो फस्ट रीडिंग के वक्त ही दिया जाता है। सेकंड रीडिंग के वक्त तो आमतौर पर यह मौका नहीं रहता है। तर्जुमा यदि सेकंड रीडिंग के वक्त आया तो हम अपनी राय नहीं जाहिर कर सकेंगे। सब बिल्स अंग्रेजी में आने की वजह से हम अपने ख्यालात अुसपर जाहिर नहीं कर सकते हैं, और हमको अपने साडेबारह रुपये भत्ता लेकर घर जाना पडता है, तो मेरी प्रार्थना यही है कि फस्ट रीडिंग के वक्त ही हमको अिस बिल का तर्जुमा दिया जाय।

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - جب بزنس کمیٹی میں یہ تصفیہ ہوچکا ہے کہ بلس آئینگے تو مختلف لینگویجس میں ترجمے بھی دینے کی کوشش کی جائیگی تو عنقریب اس پر عمل ہوجائیگا - اس لحاظ سے فی الوقت تو ہم اس بل کی فسٹ ریڈنگ لے لینگے - سکنڈ ریڈنگ تک ترجمہ کا بندوبست ہو جائیگا -

شری عبدالرحمن (ملک پیٹھ)-تو کیا ترجمہ ملجانے کے بعد پھر فسٹ ریڈنگ ہوسکیگی؟

مسٹر ڈپٹی اسپیکر - وہ کیسے ہوگا ؟ اب تو فسٹ ریڈنگ ہوگی - اگر ڈسکشن باقی رہجائے تو کنٹینیو ( Continue ) ہوسکیگا -

*Shri K. V. Ranga Reddy :* Sir, I beg to move :

"That L. A. Bill No. XIX of 1953, a Bill to amend the Hyderabad Abkari Act (No. I of 1316 F.) be read a first time."

*Mr. Deputy Speaker :* Motion moved.

شری کے- وی- رنگا ریڈی - اس مسودہ قانون ترمیم قانون کو میں نے اس لئے پیش کیا ہے کہ اس سے پہلے سنہ ۱۳۱۶ف کے قانون کے لحاظ سے تعہدی سسٹم نافذ تھا - اس سسٹم کے لحاظ سے احکام وضع کئے گئے تھے - اسکے بعد سنہ ۱۳۴۰ف میں مدراس سسٹم اسٹیٹ میں نافذ ہوا اور اس سلسلے میں وقتاً فوقتاً گشتیات بھی نافذ ہوتی رہیں - اور قواعد بھی وضع کئے گئے - ابتک مدراس سسٹم نافذ ہے - لیکن اس میں آج

دن دقتیں پیش آرہی ہیں ۔ اسلئے اس قانون کو حالات کے مطابق بنانے کے لئے اس میں ترمیمات کی ضرورت محسوس ہوئی ۔ بعض لفظی ترمیمات کی ضرورت بھی محسوس کی گئی ۔ جیسے اس میں پہلے " قانون تعزیرات آصفیہ " کے الفاظ تھے ۔ اب "قانون تعزیرات ہند " کے الفاظ قایم کئے گئے ۔ اس طرح کئی جگہ وہ تعلقدار کا لفظ استعمال ہوا ہے ۔ اب چونکہ تعلقدار کے بجائے کلکٹر کام کر رہے ہیں اسلئے تعلقدار کی بجائے " کلکٹر " کا لفظ قایم کیا گیا ۔ اسی قسم کی اکثر لفظی تبدیلیاں ہیں ۔ حقوق کی حدتک بھی درختاں سیندھی و تاڑ وغیرہ کے حقوق میں تبدیلی ہوئی ہے۔ پہلے زمانے میں درختاں خواہ وہ سرکاری زمینات پر ہوں یا خانگی زمینات یعنے پٹہ یا انعامی زمینات پر ہوں تو ہر صورت میں وہ ملک سرکار تصور کئے جاتے تھے ۔ لیکن سنہ ۱۹۰۱ع میں اس اصول میں تبدیلی ہوئی ۔ اور یہ طئے کیا گیا کہ اگر کسی کے پٹہ کی آراضی پر درخت واقع ہوتو پٹہ دار کو حقوق مالکانہ رہینگے ۔ اور اس کو ٹری ٹیکس کے تناسب سے ایک چوتھائی حق مالکانہ لینے کا حق ہوگا ۔ اس لحاظ سے بھی قانون میں ترمیم کی گئی ہے ۔ علاوہ ازیں زمانہ سابق کے مقابلہ میں زمانہ حال میں ملک کے حالات میں بہت تبدیلی ہوئی ہے ۔ بعض احکام غیر موثر ہوگئے ہیں ۔ جنکی وجہ سے سرکاری رقوم کی وصولی میں رکاوٹیں پیدا ہو رہی ہیں ۔ ایسی رکاوٹوں کو بھی دور کرنا ان ترمیمات کا مقصد ہے ۔ اسکے علاوہ آجکل خلاف ورزیوں کی تعداد بھی بڑھتی جا رہی ہے ۔ اس کا انسداد بھی ضروری ہے ۔ سنہ ۱۳۱۶ف کے قانون کے لحاظ سے خلاف ورزی کی صورت میں ملزم کو گرفتار کرکے عدالت میں پیش کیا جاتا ہے ۔ عدالت میں اسکو دو چار روپیے جرمانہ ہوتا ہے اور وہ چھوٹ جاتا ہے ۔ اس سے جرایم کا انسداد نہیں ہوتا اور خلاف ورزیاں دن بدن بڑھتی جا رہی ہیں ۔ میں حال ہی کا ایک واقعہ هاؤس کے سامنے پیش کرتا ہوں تاکہ هاؤس کو اس کا کچھ اندازہ ہوسکے ۔ نظام آباد میں خفیہ کشید کی بھٹی گرفتار کی گئی ۔ مال منضبطہ میں شراب کشید کرنے کا ایک بانس کا پائیپ تھا جو چار پانچ پیسے کا ہوگا ۔ جب پنچنامہ کیا جا رہا تھا تو وھاں کلکٹر اور مہتمم سب موجود تھے ۔ ملزم کہتا ہے کہ آپ مجھے تو چالان کرینگے اور عدالت میں چار پانچ روپئے جرمانہ ہوکر میں چھوٹ جاؤں گا ۔ یہ چار پانچ پیسے کا بانس کا پائیپ آپ کیوں ضبط کر رہے ہیں اس سے میرا نقصان تو نہیں ہوگا البتہ مجھے دو بارہ اپنا کام کرنے کے لئے اس چار پانچ پیسے کے بانس کو لانے کی غرض سے تین چار میل جانا پڑیگا اسلئے کم از کم اسکو تو چھوڑ جائیے تاکہ بھٹی کا کام جاری رہے ۔ تو اسطرح سزائیں کم ہونے سے اتنی ہمتیں بڑھ گئی ہیں اور خلاف ورزیوں کا کوئی انسداد نہیں ہو رہا ہے ۔ اس ترمیم کے ذریعہ جرمانہ اور قید کی سزاؤں میں اضافہ کیا گیا ہے ۔ بعض صورتوں میں سزائے قید لازمی قرار دی گئی ۔ اہم ترمیمات تین ہیں ۔ ایک تو ازدیاد سزا کے لئے ۔ دوسرے معاملات کی رقم موثر طور پر وصول کرنے کے لئے تیسرے خلاف ورزیوں کے انسداد کے لئے ۔ باقی لفظی ترمیمات ہیں ۔ میں اپیل کرتا ہوں کہ اس ترمیمی مسودہ قانون کو منظور کرلیا جائے ۔

* **شری کٹار ام ریڈی** (نلگنڈہ - عام)مسٹراسپیکر سر-قانون آبکاری کی ترمیم کے متعلق متعلقہ منسٹر نے بالکل سہل الفاظ میں یہ کہنے کی کوشش کی کہ پہلے مدراس سسٹم تھا - اسکو بہتر بنایا جا رہا ہے - لفظی ترمیات کی جا رہی ہیں - جیسے تعلقدار کی بجائے کلکٹر - پینل کوڈ وغیرہ - لیکن اس بل میں بعض ترمیات کو بہت مبہم اور وائیڈ طریقے سے پیش کیا گیا ہے - تعریفات میں آبکاری ریوینیو سے یہ مرا د ہے کہ

'Abkari Revenue' means revenue derived or derivable from any duty, fee, tax, fine or confiscation.

یہ جو پہلے تھا - اسکے بعد

Imposed or ordered under the provisions of this Act, or of any other law for the time being in force relating to liquor.

مگر یہ کہنے کی کوشش نہیں کی گئی کہ فلاں قانون کے فلاں سکشن کے تحت یہ آتا ہے - اس میں شامل کیا گیا - یہ بالکل مبہم رکھا گیا ہے -

اسکے بعد پاورس میں تعلقدار کسی شخص کو اپائینٹ کرسکتا - اب تعلقدار کی تعریف میں یہ اضافہ کیا گیا ہے

"Collector" means a Collector of land revenue or any person appointed under section 3 to exercise all the powers and to perform all the duties of a Collector under this Act."

اس میں صرف انسپکٹر کو ایسے اختیارات دےگئے ہیں -

اسکے بعد خاص کر دفعہ (۴) کو دیکھنے کی ضرورت ہے - اس دفعہ میں اس سے پہلے یہ تھا کہ

" سرکارعالی کو اختیار ہوگا کہ ایسے شرائط پر جو مناسب معلوم ہوں مدت معین کے لئے کسی شخص کو کسی مقام میں

(۱) کسی مسکر یا منشی شئے یا گل مہوہ کی فراہمی - تیاری یا فروخت کا بالاشتراك یا بالانفراد تعہد دیں -

توضیح - تعہد کا نفاذ اس وقت تک نہوگا جب تک کہ تعلقدار یا کوئی اور عہدہ دار مجاز مقررہ نمونہ کے بموجب اجازت نامہ نہ دے -

(۲) اختیار متذکرہ ضمن (۱) سرکارعالی کسی عہدہ دار کو عطا کرسکینگے -

اس میں حکومت ایسے غیر معمولی اختیارات حاصل کرنا چاہتی ہے جو بہت زیادہ ہیں ۔ اس میں وائیڈ پاورس ہیں ۔

The Government may by notification in the Jarida and subject to such conditions as it may think fit to prescribe, exempt any liquor or gulmohwa either wholly or partially from all or any provisions of this Act either generally or in any specified area or for any specified period or occasion or as regards any specified person or class of persons.

یہ ایسے پاورس ہیں کہ اس سے لوگوں کو غیر معمولی نقصان ہوتا ہے ۔ اور اگر فائدہ کرنا ہوتو اقرباء نوازی اچھی طرح ہوسکتی ہے ۔ سپریم باڈی میں ایسے پاورس ہونے چاہئیں ۔ ایسے پاورس اسمبلی میں پاس کر کے لئے جا سکتے ہیں ۔

سکشن (٦) بھی قابل غور ہے۔ اس میں یہ ہے کہ

"Where a contract for selling sendhi at a particular place and for a specified time is granted under section 4 to any person, Government, may, by notification in the Jarida, declare that such a grantee shall be competent to issue licence for transport of sendhi in such quantity and subject to such conditions and restrictions as may be prescribed by the Government in this behalf, and a licence so issued shall have the same effect as that granted by the Collector or any lawful authority under section 15 ".

اس میں مستاجر کو یہ حق دیا گیا ہے کہ اپنے علاقے میں سیندھی لاسکتا ہے ۔ آنریبل منسٹر آبکاری نے کہا ہے کہ یہ جرائم کا انسداد کرنا نہیں ہے بلکہ جرائم کو بڑھانا ہے اسلئے ایسے اختیارات مستاجرین کو نہیں ملنے چاہئیں ۔ خلاف ورزی کو روکنے کے لئے سختی پیدا کرنا چاہئے ۔ مستاجر جو منظوری حاصل کرے اسکو استعمال کرے ایسا نہیں ہونا چاہئے ۔ لینڈ ریوینیو ایکٹ میں ترمیم کی وجہ سے یہ نہیں ہوا ہے بلکہ خاص طبقہ کو فائدہ پہنچانا مقصود تھا ۔ اور اسکے ساتھ ساتھ معمولی اور غریب لوگوں پر ظلم کرنا منظور تھا ۔ میں دفعہ (۷) کو ملاحظہ میں لانا چاہتا ہوں ۔ " جب تعہد دار یا اسکے ضامن سے حسب شرائط تعہد رقم وصول نہ ہوتو سرکارعالی کو اختیار ہوگا کہ تعہد دار یا اسکے ضامن کو بقدر زر ضمانت نقصان کا ذمہ دار قرار دیکر اپنا انتظام قائم کرنے یا بفسخ تعہد دوسرے شخص کو دے ۔"

اسکے بعد دفعہ (۳۴) یہ ہے کہ

"۱ ۔ محصول آبکاری رقم تعہد یا اور رقم جو سرکارعالی کو واجب الوصول ہو ذمہ دار اصلی یا اس کے ضامن سے یا بصورت متذکرہ دفعہ (۷) وہ رقم جو تعہد دار قاصر

کو واجب الوصول ھو اسکے شکمیداروں یا ماتحت کے دکانداروں سے مثل بقایا زر مالگزاری وصول کی جاسکے گی -

۲ - تعہد دار اپنے شکمیداروں سے رقم واجب ادا اندروں ایک سال مثل بقایا مالگزاری به توسط تعلقدار وصول کراسکے گا - ،،

اسکے بعد دفعه (۷) کے لحاظ سے جن لوگوں سے وصول کیا جاسکتا تھا اس کا پراویژن تھا - آنریبل منسٹر آبکاری نے مستاجرین کو اپنے لاڑ سے پالنے کی کوشش کی ھے اسلئے ایسا پراویژن اس میں رکھا گیا ھے - مستاجرین معاملات حاصل کرنے کے لئے آتے ھیں توآپ ان سے صداقت نامه معتبری لیتے ھیں اسکے باوجود جب وہ لوگ کلالوں کو قبول پر دیتے ھیں تو ان پر بھی اپنا ھاتھ رکھنے کی کوشش کی جاتی ھے - جن شرائط پر تعہد دیا جاتا ھے ان پر عمل کرنے کی کوشش کرنی چاھئے نه که معصوم لوگوں کو مصیبت میں مبتلا کیا جائے - یه طریقه مناسب نہیں ھے - اس کے اسپلیکیشنس ( Implications ) کیا ھونگے آنریبل منسٹر نہیں سمجھ رہے ھیں - غریبوں پر اسطرح ظلم ھوگا -

"7 (1) All duties, fines fees, and other moneys payable to Government, under any of the provisions of this Act or of any licence or permit issued under it, and all amounts due to Government by any grantee of a privilege or by any licensee under this Act or by any person on account of any contract relating to the excise revenue may be recovered from the lessee or his surety or every such person who may have occupied the business relating to such lease to the extent of the amount due from him to the lessee in respect of the period of occupation of such person, as if they were arrears of land revenue.

یعنی قانونِ مالگزاری کے تحت جس طرح بقایا وصول کیا جاتا ھے اسطرح وصول کیا جا رہا ھے - ان باتوں پر غور نہیں کیا جا رہا ھے که مستاجرین سے کیا شرائط طے پائے ھیں - جہاں یه معلوم ھو جائے که بقایا ھے تو بس سیندھی تاسنے والوں سے وصول کرنے کی کوشش کی جا رھی ھے - جس سے غریب سیندھی تانسنے والوں کو نقصان ھوگا دوسرا سکشن یه ھے -

(2) In case of default of payment of Abkari revenue by the lessee the Government may also proceed to make its own arrangements or resell by cancelling the existing lease of such defaulter and recover the loss in revenue in the manner prescribed in sub-section (1)".

جب آپ یه سمجھتے ھیں که ڈیفالٹر ھوتو پھر آپکو پراویژن ھے که معاملات کو آپ دو بارہ ھراج کرسکتے ھیں تو پھر ایسے شرائط کی موجودگی میں آپ ایسی کوشش کیوں

کررہے ھیں - یہ بیجا کوشش ہے - مجھے تجربہ ہے کہ کنٹراکٹر سے تین مہینے کی دھڑوت وصول کرلیجاتی ہے - وہ گورنمنٹ پر بقایا رکھتا ہے اور یہ کہتا ہے کہ کیا کروں کلال نہیں دے رہے ھیں - اس پر آرڈر دیا جاتا ہے کہ کلال سے وصول کیا جائے- اسپر وہ پریشان ہو جاتا ہے - جب وہ تحقیقات کے لئے درخواست دیتا ہے تو کوئی شنوائی نہیں ہوتی اور پولیس کی مدد سے اوس سے رقم وصول کی جاتی ہے - جب چند شرائط کے تحت آپ کنٹراکٹ دیتے ھیں تو ان میں تبدیلی کی ضرورت کیا ہے - اگر کنٹراکٹ دینے سے معاملات نہیں سلجھ سکتے تو پھر کنٹراکٹ دینے کی ضرورت کیا ہے - میں کہونگا کہ اگر یہ طریقہ اختیار کیا جائے تو اڈ منسٹریشن ٹھیک نہیں ہوسکتا -

اسکے بعد سکشن (۱۳) ہے - آنریبل منسٹر آبکاری فرماتے ھیں کہ آزادی کے بعد سے بہت کچھ حقوق دئے گئے ھیں - میں سمجھتا ہوں کہ جو حقوق دئے گئے ھیں ان سے دیہاتیوں کو مزید پریشانی میں مبتلا ہونا پڑا -

13-A. When sendhi yielding Abkari trees are tapped without licence, the tax due shall be recoverable where practicable from the tapper...

اگر آپ سے عملاً کچھ ہوسکتا ہے تو ٹیاپر کے ساتھ کچھ کیجئے- اگر نہیں تو کم از کم اس پر جو قبضہ ہے وہ برخاست کیجئے - اگر لینڈ کا مالک اطلاع نہیں دیتا ہے تو وہاں بھی اس پر پابندی عائد کی گئی ہے - ابسنٹی لینڈ لارڈ ( Absentee Landlord ) جب وہاں نہیں رہتا ہے تو اس پر ذمہ داری عائد کی جاتی ہے -

"...or if it cannot be so recovered, from the occupier of any, of the land....

گویا تم ثابت کرو کہ تمہارے علم کے بغیر ایسا کیا گیا ہے- فرض کیجئے سو درخت کی رقم تحصیل میں جمع کی جاتی ہے - پٹواری کو اطلاع رہتی ہے کہ کتنے درخت تراشے گئے ھیں وہ قولداروں سے پیسے لیکر تراشنے کی اجازت دیتا ہے لیکن مصیبت لینڈ اونر پر پڑتی ہے -

or if the trees do not belong to the occupier of the land or if the land is not occupied...."

عملاً پروپرائیٹری رائیٹس سے کوئی فائدہ نہیں ہے- دوسرے امنڈمنٹ کے بعد اب گذشتہ اصول باقی نہیں رہے - اس میں کرنا یہ ہے کہ مالک آراضی پر ذمہ داری چھوڑنا چاھئے- ان ذمہ داریوں کے ساتھ آپکو تعہد لینا ہے تو لیجئے - لیکن حقوق مالکانہ پروپرائیٹر کو ملنے چاھئیں - نا جائز طور پر درخت تراشے جاتے ھیں تو اسکی ذمہ داری مالک آراضی پر عائد کی جاتی ہے - جب معاملات پٹیل پٹواری کی سازش سے ہوتے ھیں تو آپ ہی بتائے کہ دیہات میں کتنے لوگ تعلیم یافتہ ھیں - جب پٹیل پٹواری خود رپورٹ نہیں

کرتے تو یہ بیچارے کیا کرسکتے ہیں - غریب جو جاہل ہیں وہ متاثر ہوتے ہیں - اسکے بعد دفعہ (۷) میں یہ لانے کی کوشش کی گئی ہے کہ مستاجر ہی نہیں بلکہ مستاجر کے ذریعہ سے جتنے ٹیاپر ہیں - دفعہ ۱۴ میں ذکر ہونے کے بعد دفعہ ۷ میں کیا ایسا لاسکتے ہیں غور طلب ہے -

"..from the person if any, who owns or is in possession of the trees unless he proves that the trees were tapped without his knowledge."

14. No lessee shall, except with the permission of Government declare any person to be his partner; and such partner shall not be competent to act as such until he has obtained a licence to that effect from the Collector or any other competent officer.".

جب ایک اصول کے لحاظ سے ایک حصہ دار کو بلا احکام مجاز کے حصہ دار قرار نہیں دیا جاتا ہے تو ایک مستاجر سے جو درخت لیتا ہے اسکی رقم اس سے وصول کرنے کی کوشش کیوں کی جاتی ہے - یہ کہاں تک درست ہے - اسکے بعد دفعہ (۱۹) قابل ملاحظہ ہے-

" 19-A (1) Whenever an offence has been committed which is punishable under this Act, the Excisable articles, material, still, utensil, implement or apparatus in respect of or by means of which such offence has been committed shall be liable to seizure."

اگر وہ اشیاء جنکے متعلق خلاف ورزی ہوتی ہو ضبط ہوں تو اور بات ہے مگر ایک کلال ہے درخت پر چڑھنے کے آلات وغیرہ اسکے پاس ہیں تو وہ کیسے ضبط کئے جاسکتے ہیں- کلال ایک موروثی پیشہ ور ہے اگر اس سے کوئی خلاف ورزی ہوئی ہو تو اسکو مستاجر کے سامنے لایا جاتا ہے اور مستاجر کی ذمہ داری اس پر عائد کی جاتی ہے - بعض جگہ ایسا ہوا ہے -

اسکے بعد سکشن (۲۵) ہے اوس میں یہ ہے -

Sec. 25 (2): In case of illegal tapping of sendhi trees situated on land occupied by a pattadar, tenant or any other person, the provisions contained in section 37-A of the Hyderabad Land Revenue Act shall, so far as may be, having regard to the provisions of section 13-A, apply.

وہی چیز پھر جرم کی تعریف میں داخل کئے ہیں - مگر بعض مقامات پر ایسا ہوتا ہے کہ کاشتکار یا پٹہ دار یا ٹیننٹ جاہل ہوتے ہیں - اور مستاجر اور پٹیل پٹواری کی سازش کی وجہ سے اطلاع دینے کے بعد بھی جرم میں پھنس جاتے ہیں - اگر چیکہ مستاجر

رقم جمع کرنے کے بعد اور پٹیل پٹواڑی کے تصفیہ کرنے کے بعد رقم ملیگی مگر اس سے پہلے تو جرم عائد کیا جائیگا اور عدالت میں اس جاهل کاشتکار کو کھینچ لایا جائیگا - یہاں سزا میں بھی اضافہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے - خلاف ورزی کے انسداد کے لئے یہ ضروری ہے - لیکن مستاجرین آبکاری اور عہدہ داران آبکاری کے لئے تو منسٹر صاحب آبکاری بالکل نرم ہو جاتے ہیں - مستاجرین سے جرم کی خلاف ورزی ہوتی ہے تو پانچ سو روپیہ جرمانہ کیا جاتا ہے اور رعایا کوئی خلاف ورزی کرتی ہے تو ہزار روپیہ جرمانہ ہوتا ہے - مستاجرین کو اکسپلینیشن دینے کا بھی اختیار رہتا ہے - سکشن (۳۲) کا ضمن (اے) یہ ہے -

Sec. 32-1 (A)—Nothing in sub-section (1) shall apply to an offence punishable under sub-section (1) of section 33.

اگر مستاجرین اس کی زد میں آتے ہیں تو نرم برتاؤ کیا جاتا ہے - دیہاتی آتے ہیں تو سختی کرنے کی کوشش کی جاتی ہے - اسکے بعد سکشن (۳۸) بھی دیکھنے کے قابل ہے -

Sec. 38. (1) In prosecutions under sections 31, 34 and 34-A it shall be presumed untill the contrary is proved that the accused person has committed an offence punishable under that section in respect of

(*a*) any liquor or sendhi, or,

اس میں یہ ہے کہ آبکاری والے جو مقدمہ لیتے ہیں یہ سمجھ کر لیتے ہیں کہ یہ جرم کیا گیا ہے - لیکن اس میں جو چیزیں رکھی گئی ہیں اون کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ نقل کی گئی ہے اور نقل کرتے وقت اس کا لحاظ نہیں کیا گیا کہ آیا پریکٹیکیبل ہیں یا نہیں - اسکا ضمن ( اے) یہ ہے -

(*a*) any liquor, or sendhi, or

اگر دوکان سے کوئی سیندھی لیجارہا ہے تو وہ کیا اس جرم سے چھوٹ سکے گا ؟ کیا اسکو بھی لیسنس جاری کیا جائیگا ؟ دفعہ ۳۲ ضمن (۱) یہ ہے -

Sec. 32 (1) Whoever, being the holder of a licence for the sale or manufacture of liquor or sendhi under this Act (*a*) mixes or permits to be mixed with liquor or sendhi, (*b*) with bad intent sells, keeps or exposes for sale..

پہلے کے جو دفعات ۳۱ و ۳۴ ( اے) تھے اس میں یہ تھا کہ شراب بنانے والے یا سیندھی بنانے والوں کے پاس مال جمع رہتا ہے اس لئے اس کو جرم قرار دیا گیا - لیکن یہاں " ان لکو آر سیندھی " ہے - اگر کسی کے قبضہ میں سیندھی ہو تو اس پر یہ دفعہ عائد ہو جاتا ہے - پروویژن میں یہ نہیں ہے کہ پینے والوں کے پاس لیسنس ہوگا یا خریدنا

پڑیگا ۔ اس لئے اس میں پیچیدگیاں پیدا ہونے کا امکان ہے ۔ اسکے بعد سکشن (۴۳) ہے۔ میں یہ نہیں کہتا کہ خلاف ورزی کو روکنے کے لئے سخت سے سخت سزا نہ دیجائے ۔ مگر قانون کا منشا یہ ہونا چاہئے کہ جو لوگ معصوم ہیں وہ قانون کی زد میں نہ آئیں۔ لیکن دفعہ (۷) اور (۴۳) کی ترمیم کرنے کے بعد اس قانون کا مقصد یہ ہو جاتا ہے کہ مستاجرین کا فائدہ کیا جائے اور ٹیاپرس ( Tappers )کا گلا گھونٹا جائے چنانچہ اس سلسلہ میں منسٹر صاحب متعلقہ سے گفتگو کی گئی ۔ انہوں نے فرمایا کہ ہم کیا کریں ہمارا بقایا رہتا ہے۔ چونکہ دوسرے لوگ مستاجرین سے معاملہ کرتے ہیں اس لئے اون سے بھی وصول کرنا پڑتا ہے ۔ میں کہونگا کہ یہ غلط ہے ۔ قانون پر دنیا چل سکتی ہے ۔کیوں نہیں آپ مستاجر کی جائداد ایک مرتبہ ہراج کرتے ؟ آپ تو ڈھیل دیتے ہیں اوس کوانکریج کرتے ہیں ۔ اور بقایا وصول کرنے کے لئے ٹیپر کولوٹنے کی کوشش کرتے ہیں ۔ کیا آپ مجھے بتاسکتے ہیں کہ سنہ ۱۹۵۰ع سے اب تک کتنے ایسے مستاجرین کی جائدادیں ہراج کی گئیں جن کا بقایا تھا ؟ اگر کوئی کلال بقایا رکھتا ہے تو اوسکو دروازے تک کھینچ کر لیجاتے ہیں ۔ ایک شخص جو تحت قانون ذمہ دار ہے اوسکو اس ذمہ داری سے کیسے بری کیا جاسکتا ہے ؟ سکشن (۴۳) میں تو مذاق کیا گیا ہے ۔ سیول کورٹ کے جو اختیارات ہیں وہ منسٹر صاحب آبکاری اپنے تحت لینا چاہتے ہیں۔ اس میں یہ ہے کہ ۔

Section 43 : The lessee may with one year cause all amounts due to him to be realised through the Collector in the manner....

گویا ٹیپر اگر خلاف ورزی کرے تو آپ خود منافع وصول کرکے مستاجرین کو دینگے ۔ یہاں یہ کہا گیا ہے ۔

Provided that —

(*a*) the lessee has paid all amounts due from him to Government ; and

(*b*) such person has occupied the business on the basis of a written agreement between him and lessee and such agreement is produced and proved to have been attested in the prescribed manner before the Collector or such other officer as may be authorised by Government in this behalf.

اگر حکومت کا منشا یہ رہتا کہ اس نے چونکہ اگریمنٹ کیا ہے اس لئے اسکو اس کا اختیار ملنا چاہئے تو آپ اسکو راستہ بتائے کہ قانون معاهدات کے تحت وہ سیول کورٹ میں جاکر رجوع ہو جائے ۔ لیکن اس میں تو بھائی وائی کا قصہ ہے۔ تعلقدار اگریمنٹ دیکھینگے۔ پرووف بھی دیکھینگے۔ اور رقم وصول بھی کرکے دیتگے ۔ اس کا مطلب یہ ہے

کہ ایک مرتبہ رسوم دیشمکھی تو ابالش ہوگیا لیکن یہ دوسرا رسوم دیشمکھی قائم کر رہے ہیں کہ مستاجر تو برائے نام بولی دینگے - خود گھر میں بیٹھے رہینگے - اور سرکار بوری کارروائی کرلیگی - میں یہ درخواست کرونگا کہ قانون کے لحاظ سے کس پر ذمہ داری عائد ہوتی ہے - کن کی طرف سے احکام کی تعمیل نہیں ہو رہی ہے یہ دیکھے بغیر اگر ایک آدمی نہ ملے تو دوسرے پر اسکی ذمہ داری ڈال دینا غلط ہے اور ٹیپرس کے لئے مضرت رساں ہیں - مجھے امید ہے کہ منسٹر متعلقہ ان پر غور کرینگے اور یہ دیکھینگے کہ قانوناً گورنمنٹ کے پاس کون ذمہ دار ہے - اگر کوئی مستاجر رقم نہ دے تو آپ اوسکا کنٹراکٹ کینسل کرسکتے ہیں - اسکی جائداد کو ہراج کرسکتے ہیں - ویسا پروویژن چھوڑ کر دوسرے لوگوں پر ظلم کرنے کی جو کوشش کی جا رہی ہے وہ غلط ہے -

*شری کے - اننت رام راؤ (دیور کنڈہ) - مسٹر اسپیکر سر - معزز ایوان کے سامنے مسودہ قانون آبکاری بابتہ سنہ ۱۹۵۳ ء پیش ہے - میں نے اس کا بہ غور مطالعہ کیا - اس قانون کے اغراض و مقاصد میں جیسا کہ بیان کیا گیا ہے اس میں اس امر کی انتہائی کوشش کی گئی ہے کہ جو بقایا مستاجرین کے ذمہ ہے وہ کس طرح وصول کیا جائے - یہ بھی کوشش کی گئی ہے ہر سال جو تعہد وصول ہونے کا رہتا ہے وہ کس طرح وصول کیا جائے - لیکن انہوں نے اسکی ترتیب کے وقت عوام کی مشکلات کو ملحوظ نہیں رکھا - جو شخص یعنی مستاجر جو گورنمنٹ کے سامنے ذمہ دار ہے اس سے وصول کرنے کی بجائے ایک دوسرے شخص سے جو مستاجر سے معاہدہ کرتا ہے قانون معاہدہ کے خلاف اس سے وصول کرنا پسند کیا - جو مستاجر گورنمنٹ کے ساتھ معاہدہ کرتا ہے یا جو شکمیدار گورنمنٹ کے پاس پابند ہوتا ہے قانون معاہدہ کی رو سے اس کو آپ ذمہ دار گردان سکتے ہیں - لیکن ایک ایسا شخص جو مستاجر سے معاہدہ کرتا ہے اور تعہد حاصل کرتا ہے اور جو مستاجر کے پاس ذمہ دار ہے اوسکو ذمہ دار گردانا گیا ہے - گویا انہوں نے صرف اپنی رقم کی فکر کی - جیسا کہ اس قانون کے مقصد میں بتایا گیا ہے ہم کو تو صرف بقایا وصول ہونا ہے اسلئے آپ نے صرف اپنی رقم کی فکر کی معاہدہ کرنے والے کو آپ نے نہیں دیکھا - چاہئے کسی نے بھی معاہدہ کیا ہو - بعض دفعات ایسے ہیں کہ قانون کی خلاف ورزی تو مستاجر کرتا ہے - درختان آبکاری مستاجر تراشتا ہے - اسکی خلاف ورزی کے سلسلہ میں اس کو ذمہ دار گردانا چاہئے - لیکن وہ پٹہ دار اراضی جس کے قبضہ میں درخت ہیں اور جسکو خلاف ورزی کا علم نہیں ہوتا وہ متعدد مشکلات میں مبتلا ہو جاتا ہے - عہدہداران دیہی کے اثرات وہاں ہوتے ہیں - مستاجر عہدہ داران دیہی سے سازش کرتے ہیں اور خلاف ورزیاں کرتے ہیں لیکن پھانسا اون کو جاتا ہے جو درختوں کے مالک ہوتے ہیں - عہدہ داران آبکاری - عہدہ داران مال - گرداوران - اور عہدہداران یہی سب انسپکٹر و بی - آئی آبکاری کے ہوتے کے باوجود ایک پٹہ دار کو ذمہدار

